ہی اس بارے میں کوئی قدم اٹھائے تاکہ آخرت کے مواخذہ سے محفوظ رہے۔

## علمِ لدُنی کے حصُول کیلئے

بزرگوں سے آیت الکرسی کا ایک عجیب و غریب عمل منقول ہے، کہ آیت الکرسی کو جُدا جُدا حروف کے ساتھ چینی کے پاک سفید برتن پر گلاب و زعفران سے لکھے۔ اور بارش کے پانی سے اس برتن کو دھو کر پی لے۔

پینے کا طریقہ یہ ہے کہ نفلی روزہ رکھے اور افطار کے وقت ۷ مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر اس پانی پر دم کرے جو حرُوف پاک دھو کر تیار ہوا ہے اور اسی پانی سے افطار کرے۔ لگاتار ۱۱ دن ایسا کرے۔ انشاء اللہ علم و حکمت کے خزانے دل میں جمع ہو کر زبان سے جاری ہو جائیں گے۔ افطار سے ایک منٹ پہلے یہ دُعا بھی کرے۔

"اے اللہ! میں تجھ سے بحق اس آیت شریفہ کے یہ سوال کرتا ہوں کہ مجھے علمِ لدُنی عنایت کر۔"

جن لوگوں نے یہ عمل کیا ہے وہ بتاتے ہیں کہ ۱۱ دن پورے ہونے سے پہلے ہی قلب پر علم و حکمت کی باتیں منکشف ہونے لگیں اور زبان خود بخود رواں دواں ہو گئی۔ ان کی مُراد بر آئی اور توقع سے زیادہ حق تعالیٰ نے علم و معرفت کی دولت عطا کی۔ اس طرح ہمارے بعض بزرگوں کو علم ملا اور بفضلِ رب اور بذریعۂ آیت الکرسی استحضار نصیب ہوا۔

## آیتُ الکرسی کی فضیلت

روایت میں آتا ہے، اور پہلے بیان کیا جا چکا ہے کہ جب آیتُ الکرسی آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوئی تو ستر ہزار فرشتے



اس آیت کی بُزرگی اور عظمت کی وجہ سے حضرت جبرئیل امین کے ساتھ آسمان سے اُترے۔

بُزرگوں نے فرمایا ہے کہ آیتُ الکرسی میں ۱۷۰ حروف ہیں جو شخص آیتُ الکرسی کو اس کے حروف کی تعداد کے مطابق ۱۷۰ دن تک ۱۷۰ مرتبہ روزانہ پڑھے گا اور اس کے بعد جو بھی دُعا مانگے گا وہ انشاء اللہ قبول ہو گی۔ بعض اکابرین نے فرمایا کہ جمعہ کے دن عصر کی نماز کے بعد اگر آیتُ الکرسی ۱۷۰ مرتبہ پڑھ کر دُعا کر لی جائے تو دُعا قبول ہو جاتی ہے۔

## فتح و نصرت

جو شخص ۳۱۳ مرتبہ آیتُ الکرسی پڑھے گا۔ اس کو فتح حاصل ہو گی۔ اس عدد میں ایک خاص راز پوشیدہ ہے۔ اصحاب طالوت کی تعداد ۳۱۳ تھی، غزوہ بدر میں اصحاب رسول ؐ کی تعداد بھی ۳۱۳ تھی۔ اور انبیاء مُرسلین کی تعداد بھی ۳۱۳ تھی — لہٰذا جو شخص ۳۱۳ مرتبہ آیتُ الکرسی پڑھ کر دُعا کرے گا تو کامیابی کا حصول یقینی ہو گا۔ انشاء اللہ۔

## فرشتوں کی دُعا

نیا لباس پہنتے وقت ایک بار آیت الکرسی اور ایک بار سُورۂ قدر (انا انزلنا، پارہ نمبر ۳۰) پڑھے اور یہ دُعا پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ کَمَا اَلْبَسْتَنِیْ جَدِیْدًا اَنْ تُحْیِیْنِیْ سَعِیْدًا وَّ اَنْ تَجْعَلَ لِیْ مَدِیْدًا۔

اے اللہ تو نے مجھے نیا لباس پہنایا ہے تو مجھے پاک زندگی عطا کر دے۔ اور میری عمر میں برکت پیدا کر دے۔

بُزرگوں نے فرمایا ہے کہ ایسا کرنے سے آیت الکرسی کے خدام اور ملائکہ اس شخص کے واسطے دُعاء مغفرت کرتے رہیں گے اور جب تک یہ

لباس جسے پہن کر دُعا کی گئی تھی، پھٹ نہیں جائے گا۔ دُعائے مغفرت اس کے واسطے ہوتی رہے گی۔ اور حد یہ ہے کہ جس وقت میلا ہونے کے بعد یہ لباس جسم سے اتر جائے گا۔ تب بھی دُعا کا سلسلہ جاری رہے گا۔ البتہ جب یہ لباس پھٹ کر پہننے کے قابل ہی نہیں رہے گا۔ اس وقت دُعا کا سلسلہ موقوف ہو جائے گا۔

اندازہ کریں جس انسان کیلئے آیت الکرسی کے مؤکلین ہر وقت مغفرت کی پاک زندگی گزارنے کی اور عمر میں برکت کی دُعا کر رہے ہوں اس کی خوش بختی میں کسی کو کلام نہیں ہو سکتا۔

## سفر کے دوران حفاظت

سفر پر جاتے وقت ایک بار آیت الکرسی اور تین بار قل ھو اللہ احد پوری سورت پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لے۔ انشاء اللہ سفر سے واپسی تک پڑھنے والا امن و امان میں رہے گا۔

اگر اپنے وطن میں رہتے ہوئے صبح کو پڑھ کر دم کر لے تو شام تک امن و امان میں رہے اور اگر رات کو پڑھ کر دم کر لے تو صبح تک امن و امان میں رہے۔

## جسمانی امراض کیلئے

اگر کسی مہلک بیماری کا شکار ہو تو ۱۱ مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر روزانہ اپنے اوپر دم کرے اور ۱۱ مرتبہ پانی پر دم کر کے اس پانی کو صبح و شام پی لے۔ انشاء اللہ چند ہی روز میں مرض سے نجات ملے گی۔

## موجودہ فتنوں کے دور میں دشمنوں سے بچاؤ

اگر کسی شری جماعت سے



شر کا اندیشہ ہو اور اس سے محفوظ رہنا مطلوب ہو تو روزانہ صبح کو اٹھ کر نماز سے پہلے ہی یہ کریں کہ تین مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے اپنے چہرے پر اپنے ہاتھ پھیر لیں۔ اور ایک بار یہ دُعا پڑھیں —— اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ شَرَّ ھٰؤُلَاءِ الْقَوْمِ یَا کَافِیْ وَعَافِنِیْ مِنْ اَذَاھُمْ یَا مُعَافِیْ —— خدا تعالیٰ اس جماعت کے شر سے آپ کو محفوظ رکھے گا۔

## چوری سے حفاظت

اگر آیت الکرسی کو لکھ کر اپنے اسباب میں رکھے تو چوری سے حفاظت رہے اور اسباب چاہے جس طرح کا ہو ہر قسم کے نقصان سے محفوظ رہے۔

## نقشِ عظیم

آیت الکرسی کے اس نقش کو جمعہ کی پہلی ساعت میں چاندی کی تختی پر کندہ کر کے اپنے پاس رکھے اور پھر عجائباتِ قدرت ملاحظہ کرے، انشاء اللہ اس قدر خیر و برکت ہوگی کہ دیکھنے والے حیرت میں ڈوب جائیں گے۔ ہر طرف سے مال و زر کی فراوانی ہوگی۔ اور لوگوں کی نظروں میں مقبولیت اور محبوبیت بھی حاصل ہوگی

نقش یہ ہے

| الٓمٓ اللہ | لا الہ الا ھو | الحی | القیوم |
|---|---|---|---|
| ۱۳۷ | ۱۱۰ | ۴۹ | ۱۸۷ |
| ۵۰ | ۱۸۶ | ۱۳۸ | ۱۰۹ |
| ۱۸۵ | ۴۷ | ۱۱۲ | ۱۳۹ |
| ۱۱۱ | ۱۴۰ | ۱۸۴ | ۴۸ |

## ہر مشکل کا حل

آیت الکرسی ہر مشکل میں پڑھا کریں۔ اس کے پڑھنے سے ہر مشکل دُور ہو جاتی ہے۔

ایک بزرگ سے روایت ہے کہ وہ جہاز میں سفر کر رہے تھے کہ راستے میں طوفان آگیا۔ طوفان کی شدت دیکھ کر سب اپنی زندگی سے مایوس ہو گئے۔ اُن بزرگ نے جلدی سے آیت الکرسی لکھی اور کاغذ کو ہوا کے رُخ پر جہاز میں لٹکا دیا اور دونوں ہاتھ پھیلا کر خدا سے کہا ــــ اے اللہ میں سوال کرتا ہوں۔ اس آیت کے طفیل میں کہ ہمیں نجات دے اس آنے والی مصیبت سے، تو بے شک رحم کرنے والوں سے زیادہ رحم کرنے والا ہے۔

ابھی ان کی دُعا پوری ہی ہوئی تھی اور انھوں نے اپنے ہاتھوں کو اپنے چہرے ہی پر پھیرا تھا کہ طوفانی زور ختم ہو گیا۔ اور سب نے آنیوالی مصیبت سے نجات پائی۔

## غیض وغضب کا علاج

جب کسی کو غصّہ آرہا ہو، اور وہ چاہتا ہو کہ غصّے کی شدت سے بچے تو ایک بار آیت الکرسی پڑھکر اپنے بائیں طرف تھوک دے، غصّہ فوراً کافور ہو جائے گا۔ اور دماغ میں سکون پیدا ہو گا۔

## بیری کا عمل

اگر کسی مریض کا مرض سمجھ میں نہ آتا ہو، مریض کی حالت دن بدن گرتی جارہی ہو۔ ایسے وقت یہ عمل کریں سات پتے بیری کے سورج نکلنے سے پہلے توڑ کر لائیں اور اُن کو باریک پیس لیں۔ یہ کام باوضو انجام دیں۔ پھر پیسے ہوئے پتوں کو پانی میں ملادیں۔ اور اپنے ہاتھ سے خوب پانی میں انھیں تحلیل کریں اور



کیسا بھی مہلک مرض ہو گا۔ اس سے نجات عطا ہو گی۔

## برائے قضائے حاجت

سُورۂ فاتحہ کا ایک عمل جو قضائے حاجت کیلئے بے حد مجرّب ہے۔ یہاں نقل کیا جاتا ہے۔ جو تمام کتبِ قدیم میں مذکور ہے اور بلاشبہ بیحد مؤثر ہے۔

طریقۂ عمل یہ ہے کہ جب کسی حاجت کیلئے عمل کرے تو سب سے پہلے نیا لباس سلوائے اگر گنجائش نہ ہو تو سفید لباس جو بھی بہتر موجود ہو اس کو دھلوالے۔ اور پہلے دن غسل کر کے عُروج ماہ کے کسی بھی اتوار کو۔ بشرطیکہ چاند برجِ عقرب میں نہ ہو۔ اسمائے رجال کا خیال کر کے بیٹھ جائے اور روزانہ عمل سے پہلے مصلّے پر بیٹھ کر ایک مرتبہ آیت الکرسی ایک مرتبہ سُورۂ بقرہ کا پہلا رکوع اور ایک مرتبہ سُورۂ بقرہ کی آخری تین آیات آمن الرسُول سے ختمِ سورۃ تک اور ایک ایک مرتبہ چاروں قل پڑھکر اپنے اوپر دم کر لیا کرے۔ اس کے بعد پہلے دن یعنی اتوار کو بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم الحمدُ للہِ ربِّ العٰلمین ۵۸۲ مرتبہ پیر کے دن الرّحمٰن الرّحیم ۶۱۸ مرتبہ منگل کے دن مالکِ یومِ الدّین ۲۴۲ مرتبہ۔ بدھ کے دن ایّاکَ نعبُدُ وایّاکَ نستعینُ ۲۳۶ مرتبہ جمعرات کے دن اھدنا الصّراطَ المُستقیمَ ۱۰۷۳ مرتبہ جمعہ کے دن صراطَ الّذین انعمتَ علیہِم ۸۰۷ مرتبہ ہفتے کے دن غیرِ المغضُوبِ علیہِم ولا الضّالّین ۱۳۰۴ مرتبہ پڑھیں۔ انشاءاللہ ساتٌ ہی دن میں مُراد برآئے گی۔

## سُورۂ فاتحہ کا عامل بننے کا طریقہ

یہ سورۃ خلاصۃ القرآن ہے اور جس کی فضیلت میں سینکڑوں اقوالِ رسُولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے اور دیگر اکابرینِ اسلام سے مروی ہیں

دراصل ایک خزانے کی حیثیت رکھتی ہے۔ جو شخص اس سورہ کا عامل بن جاتا ہے وہ اپنے وقت کا رُوحانی بادشاہ ہوتا ہے۔ اور ساری دنیا اس کے آگے جھکنے پر مجبور ہوتی ہے۔ اس کے عامل بننے کا طریقہ یہ ہے کہ پُوری نیک نیتی کے ساتھ اس سورہ کی زکوٰۃ و دعوت کا ارادہ کرے اور اللہ پر کامل بھروسہ کرتے ہوئے عروج ماہ میں نوچندی جمعرات یا نوچندی بُدھ سے اس دعوت کا آغاز کرے۔ وقتِ مقررہ اور مقامِ مقررہ پر ۳۱۲۵ مرتبہ یہ سُورہ پڑھے۔ اور سوالاکھ کی تعداد چالیس۴۰ دن میں پُوری کرے۔ روزانہ اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ دُرود شریف پڑھے۔ اگر ۳۱۲۵ مرتبہ روزانہ پڑھنا دشوار ہو تو پھر سوالاکھ کی تعداد ۱۲۰ دن میں پُوری کرے۔ سوالاکھ کی تکمیل تک تمام ممنوعاتِ شرعیہ سے کبائر سے صغائر سے بچے اور ہر قسم کے گوشت سے پرہیز رکھے۔ بدبودار چیزوں کا استعمال نہ کرے اور غیر ضروری گفتگو سے خود کو بچائے دورانِ عمل عجائبات کا مشاہدہ ہو تو کسی سے اس کا ذکر نہ کرے۔ اس سُورۃ کے مؤکّلین نظر آئیں تو اُن سے کسی طرح کی بات چیت نہ کرے۔ وہ سلام کریں تو صرف جواب دینے پر قناعت کرے۔ وہ کوئی بات پوچھیں تو چُپ رہے کوئی جواب نہ دے وہ تمام بیکار ہو جائے گا۔ البتہ اگر چالیسوے دن مؤکّلین حاضر ہوں تو اُن سے بات چیت کر لینے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ اُن سے دُعا کی درخواست کرنی چاہئے اور کہنا چاہئے کہ میں جب بھی سُورۂ فاتحہ کے ذریعہ مخلوق کی خدمت کروں۔ آپ اللہ تعالیٰ سے کامیابی کی دُعا کریں اور میرے عمل کو با اثر کرنے میں میری مدد کریں۔ اگر انھیں تابع کرنا ہو تو اُن سے قول و قرار لے۔ اور وعدہ لے کہ میں جب بھی آپ کو بلاؤں گا آپ حاضر ہو کر میری مدد کریں۔



چالیسوے دن ساٹھ نمازیوں کی دعوت کرے۔ اور انھیں کھانا خود کھلائے اور خود کھانا اُن میں سے کسی ایک کی جھوٹی پلیٹ میں کھائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ زکوٰۃ ادا ہوگی۔ اس کے بعد سُورۂ فاتحہ کا ہر عمل کامیابی سے ہمکنار ہوگا۔ ہر عمل کی ایسی عجیب و غریب تاثیر ظاہر ہوگی کہ دیکھنے والوں کی عقلیں حیران ہو جائیں گی۔ ہر شخص کو یہ اندازہ ہو جائیگا کہ قرآن حکیم کی عظمت و افادیت کیا ہے۔ اور اس کی ایک ہی سورۃ کی اہمیت کیا ہے۔ چالیس۴۰ دن کے بعد عامل کو چاہیئے کہ ستر مرتبہ روزانہ اس سُورۃ کو پڑھتے رہیں اور اگر مؤکلین کو تابع کر لیا ہو تو جب بھی انھیں طلب کرنا ہو تو مکمل تنہائی میں سُورۂ فاتحہ ایک ہزار مرتبہ پڑھیں۔ انشاء اللہ اسی وقت مؤکلین حاضر ہونگے اور عامل کی ضرورت پُوری کریں گے۔

یہ بات یاد رکھنی چاہیئے کہ جو لوگ قرآن حکیم کی کسی بھی آیت یا سُورۃ کے مؤکّل کو تابع کرنے کے خواہشمند ہوں۔ وہ تقوے کی راہ اختیار کریں۔ اکلِ حلال اور صدقِ مقال کی پابندی رکھیں۔ فرائض و سنن کا اہتمام کریں اور لوگوں کی دِل شکنی سے بچیں۔ خدا ترسی اور پرہیزگاری کے بغیر اس راستے کی منزلیں عامل کو نصیب نہیں ہو سکتیں۔

**بلند مرتبہ کیلئے**

جو کوئی بلند مرتبہ کے لئے کوشاں ہو اور چاہتا ہو کہ اسے بلند مرتبہ حاصل ہو لوگوں کی نظروں میں اس کی عزّت بڑھے ہر کوئی اس کے ساتھ عزّت و احترام سے پیش آئے جہاں بھی جائے اس کی عزّت ہو تو ہر جمعۃ المبارک اور سوموار کے دن نمازِ فجر کے بعد اوّل و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور درمیان میں اکسٹھ مرتبہ سُورۃ فاتحہ پڑھکر بارگاہِ الٰہی میں بلند مرتبہ کے حصول کے لئے دُعا مانگے بفضلِ باری تعالیٰ

اس کی دعا قبول ہوگی اس عمل پر اگر ہمیشگی اختیار کرے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ جہاں بھی جائے گا لوگ پیار و محبت اور عزت و احترام سے پیش آئیں گے اس کے ساتھ نیک سلوک کریں گے اس کی قدر و منزلت لوگوں کے دلوں میں خوب ہوگی۔

## کشادہ بخت کیلئے

کشادہ بختی کے لئے ہر جمعہ کی نماز کے بعد اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درودِ پاک پڑھے درمیان میں ایک سو ایک مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد میں کامیابی کے لئے دعا مانگے سات ہفتے تک اس عمل کو کرے انشاء اللہ تعالیٰ تھوڑے ہی دنوں میں اس کے اثرات ظاہر ہونا شروع ہوں گے اور کشادہ بخت ہو جائے گا۔

## باطنی صفائی کیلئے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس کا باطن پاکیزہ ہو جائے بُرے اور گندے تصورات کی آماجگاہ اس کا ذہن بن جائے تو وہ ہر روز کسی بھی فرض نماز کے بعد سات مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھنے پر ہمیشگی اختیار کرے اور اس عمل کو جاری رکھے انشاء اللہ تعالیٰ رفتہ رفتہ اس کے ذہن میں پاکیزگی پیدا ہو جائے گی باطن کی خوب اچھی طرح صفائی ہو جائے گی۔ شیطانی وسوسے اُسے تنگ نہ کریں گے۔ اللہ تعالیٰ شرِ شیطان سے حفاظت فرمائے گا۔ سورۃ فاتحہ کی برکت سے اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔

## سنگدلی دُور کرنے کیلئے

اگر کسی کا دِل بہت زیادہ سخت ہو کسی پر اُسے رحم نہ آتا ہو۔ شقی القلب ہو۔ بڑے سے بڑا واقعہ بھی اس پر اثر انداز نہ ہو سکتا ہو۔ راہِ راست سے بھٹکا ہوا ہو۔



سیدھے راستے پر آنے کا خواہش مند ہو تو اُسے چاہئے کہ نمازِ پنجگانہ کی پابندی کرے اور نمازِ عصر کے بعد ہر روز اکتالیس مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھکر اپنے اوپر دم کر لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اس کے دِل کی سختی دُور ہو جائے گی۔ اس کے دل میں رحم کے جذبات پیدا ہو جائیں گے اور وہ نرمی و اخلاق کا مظاہرہ کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خاص فضل و کرم نازل فرمائیگا اس لئے کہ اللہ تعالیٰ اس بندے سے بہت خوش ہوتا ہے جو اُس کی بارگاہ میں عاجزی و انکساری سے کام لے۔ اس کی دلی مُراد ضرور پوری فرماتا ہے۔ اس کے علاوہ اگر کوئی ایسا شقی القلب شخص جو کسی طرح بھی راہِ راست پر نہ آتا ہو، اس کے دِل کی سختی کو دُور کرنے کے لئے ہر روز باوضو حالت میں سورۃ فاتحہ اکتالیس ۴۱ مرتبہ پڑھے۔ اوّل و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور پانی پر یا کسی بھی کھانے والی چیز پر دم کر کے اس شقی القلب کو کھلا دیا جائے ہر روز ایسا ہی کرے انشاء اللہ تعالیٰ چالیس ۴۰ یوم کے اندر اندر مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ اس مقصد کے لئے نہایت مجرّب و آزمودہ عمل ہے۔

## ہر مرض کے لئے

حضرت بابا فرید الدین مسعود گنج شکر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سورۃ فاتحہ کی برکات کے ضمن میں ارشاد فرماتے ہیں کہ جو کوئی باوضو حالت میں بیماروں کی شفایابی کے لئے یا کسی بھی ضروری کام کے لئے سورۃ فاتحہ کو اکتالیس ۴۱ مرتبہ اعوذ تسمیہ کے ساتھ اس طرح کہ رحیم کی میم کو الحمد کے ال میں ملا کر پڑھے اور مریض پر دم کر دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو فوری طور پر شفا حاصل ہوگی۔ کیوں کہ سورۃ فاتحہ کا ختم شریف اکتالیس ۴۱ دفعہ ہی ہے اور حدیث مبارک میں آیا ہے کہ اَلْفَاتِحَۃُ شِفَاءٌ لِکُلِّ دَاءٍ یعنی فاتحہ شریف ہر مرض کی دوا ہے۔

## سینے کی سوزش کیلئے

ایک شخص حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب گولڑہ شریف کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی کہ میرے سینے میں سوزش رہتی ہے کوئی علاج بتائیں تاکہ مجھے آرام آجائے۔ پیر مہر علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا کہ ہر نماز کے بعد تین مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھکر اپنے اُوپر دم کرلیا کرو۔ انشاء اللہ تعالیٰ سینے کی سوزش دُور ہو جائے گی۔ اس شخص نے ایسا ہی کیا چنانچہ چند دنوں میں ہی وہ شخص تندرست ہو گیا اور اس کا مرض جاتا رہا۔

## وجع المفاصل اور کرم دماغ کیلئے

جو کوئی وجع مفاصل اور کرم دماغ کے امراض میں مبتلا ہو اور کسی طرح بھی آرام نہ آتا ہو علاج کروا کر تنگ آچکا ہو اُس کے لئے سورۃ فاتحہ پڑھنا امراض کا شافی علاج ہے۔

ایسا ہی ایک مریض حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ گولڑہ شریف کی خدمت میں حاضر ہوا اور مرض کی شکایت کی۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ ہر نماز کے بعد ساتؔ مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھکر دائیں ہاتھ پر دم کرنے سے مرض کے مقام پر ہاتھ پھیرنا چاہیئے انشاء اللہ تعالیٰ مرض جاتا رہے گا۔

## بخار کے لئے

بخار سے چھٹکارہ کے لئے بھی سورۃ فاتحہ پڑھنا فائدہ مند ہے۔ حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ نماز فجر کی سنّت اور فرض کے درمیانی وقفہ میں سورۃ فاتحہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا پڑھنا نہایت مجرب ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ سورۃ فاتحہ سے بخار کا شافی علاج ہو جاتا ہے۔

---



## مرگی کا علاج

حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ایک شخص کو مرگی کے لئے یہ علاج بتایا کہ باوضو حالت میں ساتؔ مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھکر نمک پر دم کریں اور اُسے اس طریقہ سے بیمار استعمال کرے کہ ہر روز کھانے سے پہلے اور بعد اور سونے سے بیشتر اور جاگنے کے بعد گویا روزانہ چھؔ بار نمکؔ چکھ لیا کرے اگر مرض میں افاقہ دکھائی دے تو بھی نمک کا استعمال تین ماہ تک جاری رکھا جائے۔ اگر مریض اس عمل پر مداومت کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس مرض سے نجات پا جائے گا۔

## ادائیگی قرض کیلئے

قرض سے نجات حاصل کرنے کی غرض سے فجر کی نماز کے بعد ہر روز بلاناغہ ستر مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھے اوّل و آخر تین مرتبہ درود پاک پڑھے اس کے بعد دعا مانگے کہ یا اللہ سورۃ فاتحہ کی برکت سے اور حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے طفیل مجھے قرض کے بوجھ سے نجات عطا فرما اور قرض کی ادائیگی کے اسباب عطا فرما۔ بفضلِ باری تعالیٰ تھوڑے دنوں کے عمل سے ہی قرض کی ادائیگی کے اسباب پردہ غیب سے پیدا ہو جائینگے اور قرض کے بوجھ سے نجات حاصل ہو جائے گی۔

## حاجت روائی کیلئے

اگر کسی کی حاجت پُوری نہ ہوتی ہو تو اُس کو چاہیئے کہ نمازِ عصر کے بعد تین سو مرتبہ یہ کلمات پڑھے اور دل میں اپنے کام کی نیت رکھے جب پڑھے تو خلوص دل کے ساتھ پڑھے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے چند دنوں میں ہی حاجت روائی ہوگی اور حاجت پُوری ہو جائے گی جب تک حاجت

پوری نہ ہو یہ عمل ہر روز بلاناغہ جاری رکھے انشاءاللہ تعالیٰ مایوسی نہ ہوگی چالیس یوم کے اندر اندر مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ مبارک کلمات یہ ہیں — یَاحَیُّ یَاحَلِیۡمُ یَاعَزِیۡزُ یَاکَرِیۡمُ اس سخت کام کو آسان بنا بحق اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَاِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ ۝

## ہر بیماری کا علاج

حضرت میاں شیر محمد صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ شرقپور شریف والے اللہ تعالیٰ کے ولی اور برگزیدہ بندے تھے۔ اکثر بیمار آپ کی خدمت میں دُعا کے لئے حاضر ہوتے۔ بے شمار مریض آپ سے شفا حاصل کرتے جب بھی کوئی مریض علاج سے مایوس ہو کر آپ کے پاس حاضری دیتا تو اکثر فرماتے کہ نہ تو میں حکیم ہوں نہ ڈاکٹر۔ تم یہاں کیوں آئے ہو۔ میں نے کب اشتہار دیا تھا کہ میں بیمار کو اچھا کر سکتا ہوں پھر فرماتے میاں موت تو ضرور آنی ہے اس سے تو کسی کو چارہ نہیں دوا بھی کرو۔ میں بھی دُعا کروں گا اور اُن سے فرماتے کہ سورۂ فاتحہ میں الحمد کو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے میم سے ملا کر سات مرتبہ پانی پر دم کر کے پلا دیا کرو آپ اکثر لوگوں کو اسی طرح پانی پر سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کر کے دے دیا کرتے تھے۔ جس سے بیمار بالکل تندرست ہو جاتے۔

## روزگار کے لئے

جو کوئی ہر روز سُورۂ فاتحہ کا ذیل میں دیا ہوا نقش مُبارک باوضو حالت میں لکھے اور تھوڑے سے پانی میں اس کو گھول کر اس پاک پانی سے آٹے کی گولی بنائے اور ہر روز برابر چالیس یوم تک دریا میں ڈال دے تو انشاءاللہ تعالیٰ اس کی روزی میں برکت ہوگی۔ اگر وہ بیروزگار ہے تو اس کے لئے غیب سے



روزگار کے اسباب پیدا ہوں گے۔ یہی نقش اگر پانی میں گھول کر تین دن مریض کو پلائے تو اُسے شفا حاصل ہو اور اگر زبان بندی کے واسطے کسی میٹھی چیز میں ڈال کر کھلائے تو دشمن کی زبان بندی ہوگی اور وہ دوست بن جائے گا۔ نقش معظم یہ ہے۔

| جبرائیل | بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ | | | | | | میکائیل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الحمد للہ | رب العالمین | الرحمٰن | الرحیم | مالک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اھدنا الصراط |
| رب العالمین | الرحمٰن | الرحیم | مالک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اھدنا الصراط | المستقیم |
| الرحمٰن | الرحیم | مالک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اھدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین |
| الرحیم | مالک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اھدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت |
| مالک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اھدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت | علیھم |
| ایاک نعبد | وایاک نستعین | اھدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت | علیھم | غیر المغضوب |
| وایاک نستعین | اھدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت | علیھم | غیر المغضوب | علیھم |
| اھدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت | علیھم | غیر المغضوب | علیھم | ولا الضالین |
| اسرافیل | | | | | | | عزرائیل |

## اِتفاق کیلئے

اگر کسی گھر میں سخت ناچاقی ہو گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑے کی فضا قائم رہتی ہو کسی بھی طرح

گھر میں سلوک و اتفاق پیدا نہ ہوتا ہو تو گھروں کے مابین ہم آہنگی، سلوک اور اتفاق پیدا کرنے کی غرض سے ہر روز باوضو حالت میں گھر کا کوئی فرد اکیس ۲۱ مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھے۔ اکیس ۲۱ یوم تک بلاناغہ اس سورۃ کی تلاوت کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ گھر میں لڑائی جھگڑے کی کیفیت دُور ہو جائے گی گھر کے افراد سلوک اور اتفاق سے رہیں گے۔

## شیطانی وساوس سے نجات کیلئے

جب کسی کو شیطانی وساوس تنگ کرتے ہوں رات کو نیند بھی ٹھیک طرح سے نہ آتی ہو۔ ہر وقت گندے تصورات میں کھویا رہتا ہو۔ ذہن نیکی کے کاموں کی طرح مائل نہ ہوتا ہو تو اُسے چاہیئے کہ وہ ہر رات سونے سے قبل باوضو حالت میں اوّل و آخر تین تین درود پاک پڑھے اور درمیان میں گیارہ مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر سو جائے انشاء اللہ تعالیٰ اُسے سکون سے نیند آئے گی بُرے خواب آنا بند ہو جائیں گے۔ جب فجر کی نماز کے لئے اٹھے تو نماز فجر کی سنّت نماز پڑھنے کے بعد فرض نماز سے پہلے گیارہ مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اُسے شیطانی وساوس سے نجات مل جائے گی شیطان کو اپنے مقصد میں ناکامی ہوگی۔ اس کے علاوہ رات کو سونے سے بیشتر تین مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کیا ہوا پانی چند گھونٹ پی لے تو بہت جلد اس کا ذہن گندے تصوّرات سے پاک ہو جائے گا اس کے دل میں اچھے اور نیک خیالات جنم لیں گے۔

## اچانک مشکل کا حل

اگر کوئی کسی اچانک مشکل میں مبتلا ہو گیا ہو مشکل کے حل کی کوئی صورت دکھائی نہ دیتی



ہو تو اُسے چاہیئے کہ وہ سورج نکلنے کے وقت باوضو حالت میں قبلہ رو بیٹھ کر اکیس مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگے۔ ہر روز یہ عمل کرے اس وقت تک جب تک کہ مشکل حل نہ ہو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد مشکل حل ہو جائے گی اور آسانی پیدا ہوگی۔

## اچھے سلوک کیلئے

جو کوئی کسی ایسی جگہ یا ایسے شہر میں کسی کام کی غرض سے گیا ہو جہاں پر اس کی کوئی واقفیت نہ ہو وہاں پر انجان لوگوں سے اس کا واسطہ ہو تو اُسے چاہیئے کہ وہ نماز ظہر کے بعد اکسٹھ ۶۱ مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ جو بھی اُس سے ملے گا اچھے سلوک کرے گا اور عزت و احترام سے پیش آئے گا۔

## ہر حاجت کیلئے

ہر طرح کی جائز حاجت روائی کیلئے یہ نماز بزرگانِ دین سے منقول ہے۔ حضرت مقاتل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے منقول ہے کہ یہ نماز ہر حاجت کے پورا کرنے کے لئے مجرب و درست ہے اس کا طریقہ یہ ہے کہ جس بھی مقصد کے لئے عمل کرنا ہو اس کا ارادہ کرے اور چار رکعت نفل نماز ایک سلام سے اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت میں اکتالیس مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھے اور اس کے بعد کوئی بھی سورۃ ملا کر رکعت تمام کرے جب سلام پھیرے تو اپنا دایاں رخسار زمین پر رکھ کر اکتالیس ۴۱ مرتبہ یَا حَیُّ یَا قَیُّومُ پڑھے پھر اپنا بایاں رُخسار زمین پر رکھے اور اکتالیس ۴۱ مرتبہ یَا حَیُّ یَا قَیُّومُ پڑھ کر اپنی پیشانی زمین پر رکھ دے اور جس مقصد کیلئے نماز ادا کی ہے اس کے لئے اللہ تعالیٰ سے دُعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دُعا قبولیت کا شرف

حاصل کرے گی اور جو بھی جائز حاجت ہو گی وہ پوری ہو گی۔

## میاں بیوی میں محبت کیلئے

اگر میاں بیوی کے مابین ناچاقی رہتی ہو۔ آپس میں سلوک و محبت نہ ہو۔ ہر وقت جھگڑے رہتے ہوں تو باوضو حالت میں اوّل و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے۔ درمیان میں ساٹھ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے پھر چالیس مرتبہ سورۂ فاتحہ اس طرح سے پڑھے کہ جب آیۃ مبارکہ اھدِنا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيمَ پر پہنچے تو اس آیت مبارکہ کو چالیس بار تکرار کرے اور پھر سورۃ مکمل کرے۔ اس طرح پڑھنے کے بعد پانی پر دم کرے اور یہ دم کیا ہوا پانی ہر روز میاں بیوی کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تھوڑے ہی دنوں میں میاں بیوی کی ناچاقی پیار و محبت میں بدل جائے گی دونوں کے مابین سلوک و اتفاق کی فضا قائم ہو جائے گی۔

## بیماری میں شفاء کیلئے

ایسی بیماری جس میں کسی بھی طرح افاقہ نہ ہوتا ہو علاج کروا کر تنگ آ گئے ہوں تو باوضو حالت میں کاغذ پر سورۂ فاتحہ کا نقش لکھ کر پانی کی بوتل میں ڈال دے اور ہر روز یہ پانی مریض کو پلائے تو انشاء اللہ تعالیٰ مرض میں افاقہ ہو گا اور رفتہ رفتہ مرض کی شدت بھی کم ہونا شروع ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ اپنا خاص فضل و کرم نازل فرمائے گا۔ اور شفائے کاملہ سے نوازے گا۔

نقش یہ ہے۔

| ۸ | ۴۶۷۴ | ۴۶۷۸ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۴۶۷۷ | ۲ | ۷ | ۴۶۷۵ |
| ۳ | ۴۶۸۰ | ۴۶۷۲ | ۶ |
| ۴۶۷۳ | ۵ | ۴ | ۴۶۷۹ |



## جادو کیلئے

جس کسی کو یہ خطرہ ہو کہ کوئی اس پر جادو کر دے گا تو اُسے چاہیئے کہ وہ ہر روز نمازِ فجر اور نمازِ مغرب کے بعد ایک سو پچیس ۱۲۵ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کا خوف دور ہو جائے گا کوئی اس پر جادو کرنے کی ہمت نہ کرے گا۔

## گمشدہ کی تلاش کیلئے

اگر کسی کا کوئی عزیز یا دوست گم ہو گیا ہو یا کسی کا کوئی بچہ راستہ بھول کر بھٹک گیا ہو اور اس کے بارے میں کچھ پتہ نہ چلتا ہو کہ وہ کہاں ہے تو اس کی بخیر و عافیت واپسی کی غرض سے چند آدمی پاک صاف کپڑے پہن کر اور باوضو حالت میں ایک جگہ پر بیٹھیں اور ایک ہزار مرتبہ توجہ و یکسوئی کے ساتھ سورۃ فاتحہ پڑھیں اس کے بعد بارگاہِ الٰہی میں عجز و انکساری کے ساتھ دعا مانگیں۔ سات ۷ یوم تک بلا ناغہ اسی طرح عمل کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سات یوم کے اندر اندر گمشدہ کے بارے میں علم ہو جائے گا یا وہ واپس آ جائے گا۔

## جھوٹ سے بچاؤ کیلئے

جس کسی کو ذرا ذرا سی بات پر جھوٹ بولنے کی عادت پڑ گئی ہو اور اُسے احساس تک نہ ہوتا ہو کہ وہ ہر معاملے میں جھوٹ سے کام لیتا ہے اس کی پکی بدعادت کی وجہ سے تنگ ہو اور اُس سے چھٹکارا پانا چاہتا ہو تو اُسے چاہیئے کہ وہ ہر روز فجر کی سنت اور فرض نماز کے درمیانی وقفے میں اکیس ۲۱ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے بفضل باری تعالیٰ چند دنوں میں ہی اس کی جھوٹ بولنے کی عادت ختم ہو جائے گی۔ اُس کی

طبیعت سچائی کی طرف مائل ہوگی۔ سچ کی قوت اُسے جھوٹ کی طرف آنے سے سختی سے روکے گی۔

## بدزبانی دُور کرنا

اگر کسی شخص کا اخلاق درست نہ ہو ہر وقت بدزبانی کرتا رہتا ہو تو ہر روز اکتالیس ۴۱ مرتبہ سُورۂ فاتحہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور یہ دم کیا ہوا پانی اس کو پلا دے چالیس ۴۰ یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی بدزبانی کی عادت جاتی رہیگی۔ وہ راہِ راست پر آجائے گا۔ اس میں ضبط و برداشت کی صلاحیت پیدا ہوگی کیساتھ بداخلاقی سے پیش نہ آئے گا۔

## باطن کی صفائی

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس کا باطن صاف و شفاف ہو جائے۔ اس میں ایسے اوصاف پیدا ہوں کہ جس سے وہ لوگوں کی اصلیت پہچان سکے لوگوں کو دیکھ کر اُن کے اندرونی حالات کا ٹھیک طرح سے اندازہ لگا سکے تو اُسے چاہیئے کہ وہ نمازِ عصر کے بعد اوّل و آخر تین تین مرتبہ درُود شریف پڑھے۔ درمیان میں گیارہ مرتبہ سُورۂ فاتحہ پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصُول کے لئے دُعا مانگے، انشاء اللہ تعالیٰ اس کا مقصد پُورا ہو گا۔ ہر روز بلاناغہ اس عمل کو جاری رکھے چالیس یوم کے اندر ہی اُسے بخوبی طور پر علم ہو جائے گا کہ سُورۂ فاتحہ کی برکت کس قدر زیادہ ہے۔ اس کے باطن میں روشنی پیدا ہونا شروع ہو جائے گی اور اس کی طبیعت نیکی کی طرف مائل ہوگی۔

## پیٹ کے درد کیلئے

اگر کسی کے پیٹ میں درد ہو اور آرام نہ آتا ہو تو چاہیئے کہ باوضو حالت میں چینی کی پلیٹ پر زعفران اور عرق گلاب سے سورۂ فاتحہ لکھ کر مریض کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ



پہلے دن ہی افاقہ ہو گا اور پیٹ درد کی شکایت رفع ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ سورۂ فاتحہ کی برکت سے شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔

## زخم ٹھیک کرنا

ایسا زخم جو پھوڑے پھنسی کی وجہ سے بن گیا ہو اور کسی طرح ٹھیک نہ ہوتا ہو تو چاہیئے کہ اوّل و آخر درُود پاک پڑھے اور تین مرتبہ سُورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کرے تین دن میں دو ۲ مرتبہ صبح اور شام دم کرے بفضلِ باری تعالیٰ چند دنوں میں ہی افاقہ ہو گا اور رفتہ رفتہ زخم مندمل ہونا شروع ہو جائے گا اور مکمّل آرام آجائیگا

## مفلسی دُور کرنا

جو کوئی مفلسی کا شکار ہو غربت اور تنگ دستی کے ہاتھوں سخت پریشان ہو تو اُسے چاہیئے کہ وہ ہر روز نمازِ فجر اور نمازِ عشاء کے بعد اوّل و آخر تین تین مرتبہ درُود پاک پڑھے۔ درمیان میں ستّر مرتبہ سُورۂ فاتحہ پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کی مفلسی دُور ہو جائے گی تنگدستی کی جگہ خوش حالی کے اسباب پیدا ہوں گے۔ چند ماہ تک بلاناغہ اس عمل کو جاری رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ناامیدی اور مایُوسی نہ ہوگی۔ غیب سے اس کی خوش حالی کے سامان پیدا ہوں گے ہر طرح کی پریشانی سے خلاصی ہو جائے گی۔

## نظرِ بد سے بچاؤ کیلئے

جس بچّے کو بہت جلد نظرِ بد ہو جاتی ہو ہر روز کسی نہ کسی کی نظرِ بد کا شکار ہو جاتا ہو تو چاہیئے کہ باوضو حالت میں سُورۂ فاتحہ لکھ کر تعویذ میں محفوظ کر کے بچّے کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچّہ نظرِ بد سے محفوظ رہے گا مگر ادب کو ملحوظِ خاطر رکھے اور دھیان اور توجہ کرے کہ کہیں بچّہ تعویذ کو ناپاک جگہ پر نہ گرا دے اس کے علاوہ اگر بچّے کے گلے میں تعویذ نہ ڈالنا

ہو تو پھر ہر روز نماز مغرب کے بعد اوّل و آخر درود پاک پڑھکر درمیان میں تین مرتبہ سُورۃ فاتحہ پڑھکر بچے کو دم کر دیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ نظرِ بد سے محفوظ رہے گا۔ اگر کسی بچے کو نظر بد ہوئی ہو تو اس کو بھی اسی طرح دم کرے بفضلِ باری تعالیٰ بُری نظر اتر جائے گی اور بچہ ٹھیک ہو جائے گا۔

## تمام مُشکلات کا حل

حضرت نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جو کوئی فجر نماز کی سنتوں اور فرض کے درمیانی وقفہ میں قبلہ رُو ہو کر توجہ اور یکسوئی کے ساتھ اکتالیس [۴۱] مرتبہ سُورۃ فاتحہ بسم اللہ کے ساتھ اس طرح پڑھے یعنی بسم اللہ اور الحمد کو ملائے بسم اللہ الرحمٰن الرحیملِ حمد للہ رب العٰلمین تو جس بھی مشکل کام سے واسطہ پڑے گا بفضلِ باری تعالیٰ اس کی مشکل حل ہوگی اور کامیابی نصیب ہوگی اس وظیفہ کو پڑھنے کے بعد باجماعت فجر کی نماز پڑھے اور پھر خلوصِ دل اور یکسوئی کے ساتھ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسّلام کے ننانوے اسمائے مُبارکہ پڑھے اس کے بعد ستر مرتبہ یا وہّاب کہے تو بفضلِ باری تعالیٰ اس کی دُعا قبولیت کا شرف حاصِل کرے گی۔

## دینی و دُنیاوی حاجت کیلئے

اگر کسی کی کوئی ایسی جائز مراد جو پُوری نہ ہوتی ہو تو ہر نماز کے بعد مسجد میں سَر رکھکر سُورۃ فاتحہ اس سے پڑھے کہ جب اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ پر پہنچے تو اس کی اکیس [۲۱] مرتبہ تکرار کرے پھر سُورہ مکمل کر کے سجدہ سے سَر اٹھائے اور اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت کے لئے دُعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی ہر جائز دلی مراد بہت جلد پُوری ہوگی۔